حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری (رحمۃ اللہ علیہ) کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا اور تادمِ واپسیں حضرت رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر رہے۔

اس واضح حقیقت کے باوجود برصغیر کے مخصوص عوام نے انہیں ایک طرف اگر اپنا سیاسی حریف خیال کیا، تو دوسری طرف صحیح عقیدے پر بھی یقین نہیں کیا۔ عوام کی انہی باتوں پر حضرت امیر شریعتؒ نے فرمایا تھا۔

"ایک وقت آئے گا کہ تم ہماری قبروں پر آکر روؤ گے
اور کہو گے کہ تمہیں لوگ سچے تھے"

*****

***

# سرزمینِ ملتانؒ سے!

اے شہنشاہوں کی بستی اولیاؤں کے دیار
ذرّے ذرّے پر ہے تیرے رحمتِ پروردگار

ہر خزاں کے دور میں قائم رہی تیری بہار
تیرے دامن میں ہیں اب بھی نیک بندوں کے مزار

تو شہیدوں کی ہے مٹی تو امانت دار ہے
تیری اک تاریخ ہے اور تیرا اک کردار ہے

آج پھر پہلو میں تیرے ہے عطاء اللہ شاہ
جو امیرِ وقت تھا ڈرتے تھے جس سے کج کلاہ

ہاں کہ وہ باغی رہا برطانوی سرکار کا
وہ محافظ تھا وقارِ احمدِ مختار کا

ہے یہی دار و رسن نے آزمایا تھا جسے
آئینِ افرنگ نے باغی بنایا تھا جسے

یہ خزانہ دفن کرتے ہیں تمہاری خاک میں
تاکہ یہ محفوظ رہ جائے زمینِ پاک میں

یہ امانت قوم کی اور سیّدِ احرار ہے
حشر تک ہے تجھ میں یہ تو اس کی چوکیدار ہے

دیکھنا ضائع نہ ہو جائے وطن کا بانکپن
داغ تک آنے نہ پائے اور نہ ہو میلا کفن

قبر کی مٹی سے کہہ دو، لحد کو آواز دو
با ادب آئیں فرشتے روک دیں حشرات کو

پاک رہنا چاہیے محشر تلک تیرا ضمیر
سو رہا ہے تیرے دامن میں شریعت کا امیرؒ

(جانباز مرزا)